# عقائد اسلام

مطابق مسلک اہلسنت وجماعت





تصنیف لطیف

شیخ القرآن مفتی زماں

حضرۃ العلام مولانا غلام علی اوکاڑوی

قادری اشرفی برکاتی ضیائی قدس سرہ الباری



باہتمام

صاحبزادہ پیر محمد فضل الرحمٰن اوکاڑوی

پرنسپل جامعہ اشرف المدارس اوکاڑا

ناشر

شعبہ نشرواشاعت جامعہ حنفیہ اشرف المدارس اوکاڑا

www.shaikh-ul-quran.net

# فہرست


| | | | |
|---|---|---|---|
| پیش لفظ | 3 | ایمان وکفر | 40 |
| انتساب | 6 | کفر | 40 |
| عقائد متعلقہ ذات وصفات باری | 7 | ضابطہ تکفیر | 41 |
| امام اعظم اور توحید | 9 | نفاق | 43 |
| افعال باری تعالیٰ | 15 | شرک | 43 |
| اللہ تعالیٰ پر کوئی چیز واجب نہیں | 16 | خوب یاد رکھو | 44 |
| تقدیر | 17 | اجتہاد وتقلید | 45 |
| معجزہ | 21 | سنت | 46 |
| فضائل وخصائص | 22 | سنت غیر موکدہ | 47 |
| ملائکہ | 28 | بدعت | 47 |
| جن | 29 | کفر التزامی، کفر لزومی | 49 |
| الہامی کتابیں | 29 | اصطلاحات علم کلام | 50 |
| امامت وخلافت | 31 | ایمان، اسلام، کفر | 51 |
| ولائت | 34 | مومن ومسلم میں فرق | 52 |
| عالم برزخ | 36 | مسائل شتّی عقائد اکابر | 57 |
| جنت | 38 | وسعت اختیارات مصطفیٰ | 61 |
| دوزخ | 38 | | |

| | | |
|---|---|---|
| تصنیف | : | عقائد اسلام |
| مصنف | : | شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ |
| باہتمام | : | صاحبزادہ پیر محمد فضل الرحمٰن اوکاڑوی |
| | | پرنسپل جامعہ حنفیہ اشرف المدارس اوکاڑہ |
| پروف ریڈنگ | : | معین المفتی مولانا غلام دستگیر اکبری |
| | | ڈاکٹر وسیم حسن قریشی |
| کمپوزنگ | : | لاہور پرنٹنگ اینڈ ورٹائزنگ |
| طبع اول | : | صفر المظفر ۱۴۳۳ھ جنوری 2012ء |
| تعداد | : | 1100 |
| ناشر | : | شعبہ نشر و اشاعت |
| | | جامعہ حنفیہ اشرف المدارس اوکاڑہ |

قیمت : 60روپے

# پیش لفظ

ازاستاذ العلماء مظہر فقاہت شیخ القرآن، مفتی دوراں الحافظ العلامہ مولانا غلام یاسین جلبی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسول الکریم

قبلہ استاذی المکرم شیخ القرآن والحدیث مولانا غلام علی اوکاڑوی قدس سرہُ الباری نے منجملہ دیگر تصانیف کے ایک رسالہ جو تقریباً ساٹھ صفحات پر مشتمل ہے۔ بنام "عقائد اسلام" بمطابق مسلک اہل سنت وجماعت تحریر فرمایا ہے۔ جس میں عقائد متعلقہ اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات بیان فرمائے ہیں اور اس کے بعد عقائد جو نبوت ورسالت کیساتھ تعلق رکھتے ہیں اس طرح تقدیر کے عقیدے کو بھی آپ نے بیان کیا ہے نیز الہامی کتب ملائکہ اور جنات کے بارے میں بھی قرآن وسنت کی روشنی میں صراحت سے لکھا ہے اور اسطرح ایمان وکفر کی بحث اور ومایتعلق بھما کو شرح وبسط سے تحریر کیا ہے۔ علاوہ ازیں اجتہاد، تقلید اور سنت وبدعت کا مفہوم بھی بیان کیا گیا۔ اس رسالے کو ہمارے مخدوم زادہ قبلہ صاحبزادہ والا شان جانشین شیخ القرآن مولانا محمد فضل الرحمٰن اوکاڑوی (پرنسپل جامعہ اشرف المدارس دامت برکاتہم العالیہ) نے اس کی اہمیت کے پیش نظر علیحدہ چھاپنے کا ارادہ کیا ہے اور فقیر سے اس کا پیش لفظ لکھنے کو کہا ہے آج کے پر فتن دور میں جبکہ مسلمان عقائد کے معاملہ میں پریشان وحیران ہیں کوئی فرقہ کچھ کہتا ہے اور دوسرا اس کے خلاف کہتا ہے ایسے حالات میں جو عقائد سلف صالحین کے تھے ان کو واضح کرنا انتہائی ضروری ہے بحکم قرآن کریم جو غیر سبیل المؤمنین کا متبع ہے وہ جہنمی ہے اولاً ہم عقیدہ کی تعریف بیان کرتے ہیں "عقیدہ" اصطلاح شرع میں جن چیزوں پر پختہ یقین کیا جائے اور ان کو ایک

مسلمان دین بنائے اوران پر دلی اعتقاد رکھے اس کو عقیدہ کہتے ہیں جسکی جمع عقائد ہے۔

چنانچہ سلف صالحین نے اہل سنت و جماعت کے عقائد کے متعلق کتب تحریر فرمائیں۔

علامہ سعد الدین مسعود بن عمر کی "شرح عقائد" اس سلسلہ میں نہایت مشہور، معروف، متداول، داخل درس نظامی ہے نیز ملا علی قاری علیہ رحمۃ الباری کی "شرح فقہ اکبر" بھی علماء کے درمیان معتمد و مستند ہے اسی طرح امام اہلسنت مجدد دین وملت امام احمد رضا خان محدث بریلوی نے شاہ فضل رسول قادری کے رسالہ "المعتقد المنتقد" پر حاشیہ لکھا ہے جس کا نام "المستند المعتمد بناء نجاۃ الابد" عقائد کے متعلق ہے اور حضرت صدر الافاضل سید نعیم الدین مرآدآبادی نے بھی "کتاب العقائد" کے نام سے رسالہ تحریر فرمایا ہے۔ قبلہ استاذی المکرم نے اپنے اکابر کے نقش قدم پر چلتے ہوئے انہی عقائد کی وضاحت فرمائی ہے۔ امام اہلسنت مولانا الشاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فتاویٰ رضویہ جلد ۹ صفحہ ۹۴۰ میں تحریر فرمایا ہے۔

"عقائد میں کتاب وسنت، اجماع امت وسواد اعظم اہلسنت کا اتباع ہے اس لئے کہ خدا ورسول نے ہمیں بتادیا کہ اجماع ضلالت پر ناممکن اور سواد اعظم کا خلاف ابتداع ہے"۔

ثانیاً حضرت مولانا امجد علی اعظمی ارشاد فرماتے ہیں اعمال کی درستی عقائد کی صحت پر موقوف ہے اور کثیر مسلمان ایسے ہیں کہ اصول مذہب سے آگاہ نہیں ایسوں کیلئے سچے عقائد ضروریہ کے سرمایہ کی بہت شدید ضرورت ہے خصوصاً اس پر آشوب زمانہ میں کہ گندم نما جوفروش بکثرت ہیں اپنے آپ کو مسلمان بلکہ عالم کہلاتے ہیں اور حقیقۃً اسلام سے ان کا کچھ تعلق نہیں۔

فلہٰذا عام مسلمانوں کی دنیا وآخرت میں فوز وفلاح کیلئے اس رسالہ کا پڑھنا اور اسی کے مطابق عقیدہ رکھنا ضروری ہے تاکہ سعادت دارین حاصل ہوجائے اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں سچی محبت رسول وصحابہ رسول واہل بیت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عطا فرمائے اور ہمارا خاتمہ ایمان پر فرمائے۔

☆ معین المفتی مولانا غلام دستگیر صاحب اور ڈاکٹر وسیم حسن قریشی نے اس رسالہ کی پروف ریڈنگ میں معاونت فرمائی۔ میں اُن کا مشکور وممنون ہوں اللہ تعالیٰ حبیب پاک ﷺ کا صدقہ اُن کو اجر جزیل عطا فرمائے

یکے از خدام شیخ القرآن مفتی غلام یاسین قادری نقشبندی طیبی

خادم دارالافتاء جامعہ حنفیہ اشرف المدارس اوکاڑہ

۲۹ محرم الحرام ۱۴۳۳ھ بمطابق ۲۵ دسمبر ۲۰۱۱ء

# ﴿انتساب﴾

میں اپنی اس تالیف کا انتساب

## استاذ العلماء شیخ الفضلاء امام اہل سنت مفتی اعظم پاکستان

## حضرت علامہ ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب

دامت برکاتہم العالیہ شیخ الحدیث وامیر دارالعلوم مرکزی انجمن حزب الاحناف لاہور سے کرتا ہوں جن کی تعلیم وتربیت ودعوت وارشاد سے میرے جیسے ہزاروں افراد کو مسلک حق اہلسنت وجماعت کے مطابق درستی عقائد کی توفیق نصیب ہوئی۔

فقیر غلام علی اشرفی

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## عقائد متعلقہ ذات وصفات باری جل شانہ

### وجود باری تعالیٰ

اللہ تعالیٰ واجب الوجود ہے یعنی اس کا ہونا ضروری اور نہ ہونا محال ہے وجود باری تعالیٰ کا انکار صریح کفر ہے منکرین خدا کا اسلام سے کوئی تعلق نہیں اگر چہ وہ رسمی طور پر مسلمان کہلائیں۔

### توحید

ان اللہ تعالے واحد بے شک اللہ تعالے واحد ہے۔ یعنی وحدانیت کے ساتھ موصوف ہے اور یہ وحدانیت پانچ قسموں پر بولی جاتی ہے۔

### وحدانیت فی الذات

اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات سے کثرت کا انتفاء کیا جائے بایں معنی کہ وحدانیت ذاتی انقسام اور تبعیض کو قبول نہیں کرتی اور امام الحرمین ارشاد میں فرماتے ہیں اللہ تعالے واحد ہے اور موحدین کی اصطلاح میں واحد اس شئی کو کہا جاتا ہے جو منقسم نہ ہو۔ ولو قیل لواحد ھوالشی ءلوقع اکتفاء بہاور بحر الکلام میں امام نسفی فرماتے ہیں واحد وہ موجود ہے۔ کہ نہ اس کی ذات کے لئے بعض ہے اور نہ انقسام ہے اس لئے کہ اللہ تعالے عدد کی جہت سے واحد نہیں ہے اگر من جہت العدد واحد ہوتو پھر اس کے ابعاض ہونگے (جمع بعض) اور جس کے ابعاض ہوں اسکا الہ واحد ہونا محال ہے۔ وحدانیت فی الصفات

اس سے مراد یہ ہے کہ اس کی کسی صفت میں اسکا کوئی نظیر شبیہ یا مثیل نہیں یہ محال ہے کہ

اس کی عین صفت یا اس کی صفت کی مثل اس کے غیر کیلئے ہو اسی طرح مخلوق کی کوئی صفت یا مخلوق جیسی کوئی صفت بعینہ اس کی ذات میں نہیں پائی جاتی کیونکہ مخلوق کی صفات حادث ہوتی ہیں اور اللہ تعالےٰ کی ذات بھی قدیم ہے اوراس کی صفات بھی قدیم ہیں۔

3 وحدانیت فی الاسماء

اس سے مراد یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کسی اسم میں کوئی اسکا مشابہ اور مماثل نہیں ہوسکتا اگرچہ اس کے بعض اسماء کا اطلاق اسکی مخلوق پر بھی ہوا ہے جیسا سمیع اور بصیر رؤف اور رحیم اور شہید وغیرہ لیکن ان اسماء کا معنیٰ اللہ تعالیٰ کے حق میں اور ہے اور مخلوق کے حق میں اور ایسی اسمی مشارکت صرف لفظی ہے معنیً مماثلت نہیں مثلاً اللہ تعالیٰ بذات خود سمیع بصیر ہے اور سمیع بصیر اس کی ذاتی صفات ہیں اور قدیم ہیں اور مخلوق میں یہ اسماء معنی حدوث میں ہیں اور محدود ہیں (فائدہ) اسم اور صفت میں فرق۔ صفت اسم پر مقدم ہوتی ہے۔ پس صفت اسم غیر ظاہر ہے جب ظاہر ہوجائے تو اس پر اسم کا اطلاق ہوتا ہے مثلاً رحمت اسم رحمٰن سے سابق ہے پس جب اس نے رحم فرمایا تو اسم رحمٰن کیساتھ مسمیٰ ہوگیا۔

4 وحدانیت فی الافعال

کا یہ مفہوم ہے کہ تمام کائنات کی ایجادواختراع میں اس کے منفرد ہونے کا وجوب اور ممکنات میں کسی ممکن کی تاثیر ذاتی کا امتناع۔ بالفاظ دیگر اللہ تعالیٰ کے سوا جملہ عالم میں کوئی موثر حقیقی نہیں ہے جن مقامات میں غیر اللہ سے تاثیر کی نفی کی گئی ہے اس سے مراد تاثیر حقیقی ذاتی ہے لہٰذا مخلوقات کی ذوات میں سے ہر ذات اور ہر صفت ہر اسم اور ہر فعل اور ہر حکم حادث ہے اور یہ سب اللہ تعالیٰ کے پیدا کیے ہوئے ہیں اس کی اس صفت خلق ہیں ہر گز کوئی شریک نہیں نہ طبعیت نہ کوئی ستارہ اور نہ کوئی قوت اور نہ کوئی سبب مطلقاً۔

## 5-وحدانیت فی الاحکام

ایسی کہ اللہ تعالی فرماتا ہے واللہ یحکم لامعقب لحکمہ اللہ ہی حاکم ہے اس کے حکم کو کوئی پیچھے کرنے والا نہیں، حکم امر اور نہی ہے اور وہ ایک ہے لیکن احوال مکلفین کے تعلق کے اعتبار سے کثیر ہے، اسکا حکم قدیم ہے لیکن مخلوق میں اس کا ظہور ہوا نہ کہ حدوث اللہ تعالے نے ہی کتابیں اتاریں اور شریعتیں مقرر فرمائیں اور نبیوں کو مبعوث فرمایا جو لوگوں کے سامنے اللہ تعالے کے احکام کی تبلیغ کرتے تھے اور اس کے حکم کے ساتھ حکم دیتے تھے پس حقیقت میں تمام احکام اللہ تبارک وتعالیٰ کے قول حق کی طرف راجع ہیں۔ اور اس کی سچی خبر کیطرف مستند ہیں، وہی ان احکام کو اپنی مخلوق میں سے دنیا میں نافذ کرتا ہے اور آخرت میں بغیر واسطے کے نافذ کریگا۔ سعید کی سعادت اور شقی کی شقاوت کا حکم فی الحقیقت اسی کے ہاتھ میں ہے۔ اسباب کی ترتیب اور مسببات کی طرف ان کو متوجہ کرنا اسی کے حکم سے ہوتا ہے کفار پر کفر کا حکم اور مومنوں پر ایمان کا حکم اور فاسقوں پر فسق کا حکم اور منافقوں پر نفاق کا حکم اور طاعت گزاروں پر طاعت کا حکم اور مخلصین اور متقین پر اخلاص اور تقوے کا حکم سب اسی کی طرف سے ہے۔ جیسا کہ ارشاد فرماتا ہے ان الحکم الا اللہ یقص الحق وھو خیر الفاصلین۔ اللہ سے سوا کسی کا حکم (حقیقی) نہیں وہ حق بیان فرماتا اور بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔ الیس اللہ باحکم الحاکمین۔ کیا اللہ تعالے احکم الحاکمین نہیں ہے؟ یعنی وہی ہے ومن احسن من اللہ حکما۔ حکم سے اعتبار سے اللہ سے کون اچھا ہے ان ربک یقضی بینھم بحکمہ بے شک تیرا رب ان کے درمیان اپنے حکم سے فیصلہ کرتا ہے ان آیات صریحہ کثیرہ کی وجہ سے ہم کہتے ہیں کہ اس کی ذات وصفات وافعال، احکام واسماء میں اسکا کوئی شریک نہیں وہ وحدہ لاشریک ہے اسکی مثل کوئی شئی نہیں۔

## امام اعظم اور توحید

حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے توحید کا معنی اس طرح واضح فرمایا ہے اللہ تعالیٰ

واحد ہے یعنی اپنی ذات میں نہ عدد کے طریقے سے۔ اس لئے کہ اگر وحدت عددی مراد ہو تو یہ وہم ہوتا ہے کہ اس کے بعد بھی کوئی ہو لیکن وہ اس طریقے سے واحد ہے کہ اس کا کوئی شریک نہیں نہ سرمدیت کی نعمت میں اور نہ اس کی ذات میں اور نہ اس کی صفات میں نہ اس کا کوئی نظیر ہے نہ اس کا کوئی شبیہ ہے گویا کہ یہ معنیٰ سورہ اخلاص سے بطریق اختصاص مستفاد ہے **قل ھو اللہ احد** یعنی وہ اپنی ذات میں اور صفات میں متوحد اور منفرد ہے **اللہ الصمد** یعنی وہ ہر ایک سے بے نیاز ہے اور ہر چیز اس کی محتاج ہے لم یلد ولم یولد یعنی نہ حادث ہے اور نہ حوادث کا محل و **لم یکن لہ کفوا احد** یعنی اسکا کوئی مماثل، مجالس اور مشابہ نہیں اور اس میں کفار مکہ کا رد ہے جو کہتے تھے الملائکہ بنات اللہ فرشتے خدا کی بیٹیاں ہیں اس طرح یہود کا رد ہے جنہوں نے یہ کہا کہ عزیر خدا کا بیٹا ہے اور نصاریٰ کا رد ہے جنہوں نے کہا مسیح اللہ کا بیٹا ہے اور اس کی ماں اللہ کی بیوی ہے الحاصل عالم کا بنانے والا ایک ہے اس لئے کہ واجب الوجود کا مفہوم صرف ایک ذات پر صادق آتا ہے جو کہ صفات متعددہ سے متصف ہو۔

**کما یستفاد من قولہ تعالٰی لو کا ن فیھما الھۃ الا اللہ لفسد تا**

اگر آسمان زمین میں اللہ تعالٰے کے سوا چند معبود ہوتے تو وہ دونوں اپنے نظام سے نکل جاتے (شرح فقہ اکبر للقاری ص ۱۲)

آیت مذکورہ بالا کی علمی تفسیر دیکھنی ہو تو شرح فقہ اکبر میں اسی مقام پر اور تفسیر کبیر روح المعانی میں اسی آیت کے ماتحت اور مطول مختصر میں لفظ لو کے ماتحت دیکھی جا سکتی ہے وغیرہ فی غیرہ۔

وہ اپنی مخلوقات میں سے کسی شی کے مشابہ نہیں یہ اس لئے کہ وہ واجب الوجود لذاتہ ہے اور اسکا سوئ ممکن الوجود ہے فی حد ذاتہ۔ واجب الوجود وہ بے نیاز ہے جو کسی چیز کا محتاج نہیں اور ہر ممکن اپنی ایجاد و امداد میں اسکا محتاج ہے، اللہ تعالٰے فرماتا ہے واللہ الغنی وانتم الفقراء پس وجود باری اس کی ذات کا عین ہے اور اس کی صفات عین ذات نہیں خلافاً للفلاسفہ اور نہ غیر ذات ہیں جیسا

کہ معتزلہ کہتے ہیں اور نہ حادث ہیں جیسا کہ کرامیہ کہتے ہیں بخلاف مخلوق کے کہ ان کی صفات سب کے نزدیک غیر ذات ہیں خلاصہ یہ ہے کہ فلاسفہ اور معتزلہ نے تعدد قدماء سے بچنے کے لئے صفات کی نفی کی اسی طرح اشاعرہ نے صفات کی غیریت اور عینیت کی تحقیق اسماء میں نفی کی اور حنفیہ ماتریدیہ کا صفات باری کے بارے میں مشہور عقیدہ

**لا عین ولا غیر والتفصیل فی المطو لا ت ولا یشبهه شئی من خلقه**

یعنی اس کی مخلوق میں سے کوئی شئی اس کے مشابہ نہیں۔

یہ ماقبل کی تاکید وتقریر ہے اور یہ اللہ تعالے کے ارشاد لیس کمثله شئی سے مستفاد ہے یعنی اس کی ذات وصفات کی کوئی مثل نہیں یا اس لئے کہ مثل المثل کی نفی بطریق برھان نفی مثل کو مستلزم۔ جیسا کہ بعض اعیان نے اسے ثابت کیا ہے ہمیں یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ آیت میں لفظ کاف یا مثل زاید ہے اس لئے کہ مثل مطلق مساوی من جمیع الوجوہ کو کہتے ہیں اور شرح قونوی میں ہے کہ نعیم بن حماد فرماتے ہیں جو شخص اللہ تعالے کو اس کی مخلوق میں سے کسی شئی کے ساتھ تشبیہ دے وہ کافر ہے اور جو اللہ تعالے کی کسی ایسی صفت کا انکار کرے جو اس نے اپنی ذات کے لئے بیان فرمائی ہے وہ بھی کافر ہے اسحٰق ابن راہو یہ فرماتے ہیں جو شخص اللہ تعالیٰ کی صفات کو مخلوق کی صفات سے تشبیہ دے وہ اللہ عظیم کا منکر ہے۔

جہمیہ اہل سنت وجماعت پر مشبہ ہونے کا بالکل جھوٹا الزام لگاتے ہیں بلکہ وہ خود معطلہ ہیں اسی لئے بہت سے ائمہ سلف نے فرمایا ہے کہ جہمیہ کی علامت یہ ہے کہ وہ اہل سنت کو مشبہہ کہتے ہیں اس لئے کہ تمام وہ فرقے جو اللہ تعالے کے اسماء وصفات کی نفی کرتے ہیں وہ مشبتین کے لئے مشبہ کا لفظ استعمال کرتے ہیں اور بعض مفسرین جیسے عبد الجبار اور زمخشری وغیرہ معتزلہ اور رافضی پر اس شخص کو جو اللہ تعالے کے لئے صفات ثابت کرے یا ذات باری کی رویت کا قائل ہو اسے بھی مشبہ کہتے ہیں جمہور اہل سنت وجماعت کے نزدیک مشہور یہ ہے کہ وہ نفی تشبہ

سے نفی صفات کا ارادہ نہیں کرتے بلکہ اس بات کا ارادہ کرتے ہیں کہ حق سبحانہ وتعالیٰ اپنے اسماء و صفات وافعال میں مخلوق کے مشابہ نہیں کما بینہ الامام الاعظم بیاناً شافیا (شرح فقہ اکبر ص ۸۱) اللہ تعالیٰ اپنے اسما اور صفات ذاتیہ جیسے علم حیات اور کلام (وہ بالاتفاق قدیم ہیں) اور فعلیہ یعنی صفات فعلیہ سے موصوف ہے جیسے خلق رزق نحو هما ازلا ابدا"

ماترید یہ کا مذہب یہ ہے کہ صفات فعلیہ قدیم ہیں اور اشاعرہ کے مذھب کے مطابق وہ حادث ہیں اور تحقیق شدہ بات یہ ہے کہ یہ نزاع لفظی ہے لیکن صفات ذاتیہ اجماعیہ ان میں سے ایک حیات ہے

حیات وہ صفت ازلیہ ہے جو اپنے موصوف کے علم کی مقتضی ہے۔

قدرت وہ صفت ازلیہ ہے جو مقدورات میں موثر ہوتی ہے جب اسکا تعلق مقدورات سے ہوتا ہے۔ دوسری عبارت میں یوں کہہ سکتے ہیں کہ اللہ تعالے اپنی اس حیات سے زندہ ہے جو اس کی ازلی ابدی صفت ہے اور اپنی اس قدرت سے قادر ہے جو اس کی ازلی سرمدی صفت ہے اسکا معنیٰ یہ ہے کی جب وہ کسی شئی پر قدرت رکھتا ہے تو قدرت حادثہ سے نہیں بلکہ اپنی قدرت قدیمہ سے قادر ہے اسی طرح الحی القیوم کا بھی یہ معنی بیان کیا گیا ہے کہ وہ اپنی ذات سے قائم ہے اور موجودات کو قائم کرنے والا ہے اور وہ مردوں کو عدم سے ابتداءً زندہ کرتا ہے اور ان کے مارنے کے بعد اعادۃً زندہ کریگا اور وہ ہر چاہے پر قادر ہے مخلوق کو پیدا کیا اور ان کو حیات قدرت اور رزق عطا فرمایا اور یوں بھی کہا گیا ہے اس کے قادر ہونے کا معنی یہ ہے کہ اس سے ایجاد عالم اور ترک عالم صحیح ہے۔

علم وہ ذاتی صفت ازلی ہے کہ اس کے ساتھ تعلق سے معلومات منکشف ہو جاتے ہیں پس اللہ تعالیٰ تمام موجودات کا عالم ہے علویات اور سفلیات میں سے ایک ذرے کی مقدار بھی اس کے علم سے پوشیدہ نہیں وہ ظاہر وباطن ہر چیز کو جانتا ہے بلکہ خفی سے خفی ہر غیب کو بالذات جانتا

ہے بلکہ اس کے احاطہ علمی نے جزئیات کلیات موجودات معدومات ممکنات، متخیلات سب کو گھیرا ہوا ہے۔ وہ اپنے علم قدیم کیساتھ ذوات وصفات ہر چیز کو جاننے والا ہے اور اپنے علم قدیم کے ساتھ علی وجہ الکمال جانتا ہے اور اس کی صفت علمی قدیم ہے حادث نہیں لہذا یہ کہنا کہ غیب کا جاننا اس کے اختیار میں ہے جب چاہے معلوم کر لے سراپا باطل ہے علم باری تعالے کے متعلق قرآن کریم میں صریح آیات موجود ہیں جو مشہور ومعروف ہونے کی وجہ سے تطویل کلام ہونے کی وجہ سے ہم نے ذکر نہیں کیں۔

کلام　　حق سبحانہ وتعالے اپنے کلام ذاتی کیساتھ متکلم ہے اور کلام اس کی صفت ذاتی ازلی ہے قرآن اللہ کا کلام ہے اور اس کو نظم سے تعبیر کیا جاتا ہے جیسا کہ کتب اصول میں ہے القرآن اسم للنظم والمعنیٰ اور اللہ تعالے کے لئے ثبوت کلام پر اجماع امت اور انبیا علیہم السلام سے نقل متواتر بایں طور پر کہ اللہ تعالیٰ نے بیان احکام کے لئے ان پر وحی فرمائی۔ مامون رشید اور متوکل عباسی کے دور میں یہ مسئلہ مدت تک متکلم فیہ رہا۔ امام احمد بن حنبل اور ان کے متبعین فرماتے ہیں کہ قرآن غیر مخلوق ہے کیونکہ اللہ کا کلام ہے اور کلام اس کی صفت ذاتی ہے جس طرح اس کی ذات قدیم ہے یوں ہی اس کی صفات بھی قدیم ہیں۔

امام ماتریدی اور اس کے اتباع کے نزدیک کلام نفسی قدیم ہے اور کلام لفظی حادث جو اصوات وحروف سے مرکب ہے اس کو قرآن اور کلام اللہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ کلام قدیم پر دلالت کرتا ہے (ھذہ خلاصۃ ما فی شرح الفقہ الاکبر) اہل علم حضرات اس مسئلہ میں شرح مواقف اور شرح مقاصد وغیرھما مطولات کی طرف رجوع کریں ہم اس مسئلہ کو بقدر ضرورت اپنے رسالہ اصول تفسیر (عربی) (المعروف اشرف التحریر) میں شرح وبسط کیساتھ لکھ چکے ہیں صدر الشریعہ مولانا امجد علی صاحب مرحوم نے بہار شریعت حصہ اول میں بہترین عبارت میں مسئلہ ہذا کو نہایت جامعیت کے ساتھ بیان فرما دیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں اس کا کلام آواز سے پاک ہے اور

یہ قرآن عظیم جس کو ہم اپنی زبان سے تلاوت کرتے ہیں، مصاحف میں لکھتے ہیں اسکا کلام قدیم بلاصوت ہے اور یہ ہمارا پڑھنا لکھنا اور یہ آواز حادث یعنی ہمارا پڑھنا حادث ہے اور جو ہم نے پڑھا قدیم اور ہمارا لکھنا حادث ہے اور جو ہم نے لکھا قدیم ہمارا سننا حادث ہے اور جو ہم نے سنا قدیم ہمارا حفظ کرنا حادث ہے اور جو ہم نے حفظ کیا قدیم یعنی متجلی قدیم ہے اور تجلی حادث (بہار شریعت عقیدہ ص ۱۷ بحوالہ شرح ص ۴۲)

سمع وبصر یہ دونوں بھی اللہ تعالےٰ کی صفات ذاتیہ ہیں اس لیے کہ وہ اصوات حروف اور کلمات کو اپنے سمع قدیم کے ساتھ سنتا ہے اور سمع اس کی ازلی نعت ہے اور شکلوں اور رنگوں کو اپنی بصر قدیم کے ساتھ دیکھتا ہے پس وہ ازلاً ابداً سمیع وبصیر ہے مسموع کے حادث ہونے سے اس کی صفت سمع کا حادث ہونا لازم نہیں آتا۔ اسی طرح کسی مبصر کے حدوث سے اس کی صفت بصر حادث نہیں ہوتی وہ سنتا اور دیکھتا ہے کوئی مسموع اس کی سمع سے غائب نہیں ہوسکتا اگرچہ کتنا ہی پوشیدہ ہو اور اس کی رویت سے کوئی چیز غائب نہیں ہوتی اگرچہ وہ نظر میں کتنی ہی دقیق ہو اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ اندھیری رات میں بالکل بند پتھر پر چلنے والی چیونٹی کی آواز بھی دیکھتا سنتا ہے اللہ تعالیٰ ایک ہے اسکی ذات (۱) وصفات وافعال واحکام واسماء میں کوئی شریک نہیں اسکی مثل کوئی شئی نہیں وہ بے پرواہ ہے کسی کا محتاج نہیں اور تمام جہاں اس کا محتاج ہے اس کی صفات نہ مخلوق ہیں نہ تحت قدرت ذات وصفات کے سوا سب چیزیں حادث ہیں یعنی پہلے نہیں تھیں پھر موجود ہوئیں۔ نہ وہ کسی کا باپ ہے نہ بیٹا ہے نہ اس کیلئے بیوی ہے جو اس کا باپ یا بیٹا بتائے یا اس کیلئے بیوی ثابت کرے کافر ہے بلکہ جو ممکن بھی کہے گمراہ بددین ہے۔

وہ حی ہے یعنی خود زندہ ہے بلکہ سب کی زندگی اس کے ہاتھ میں ہے جسے جب چاہے زندہ کرے جب چاہے موت دے۔ وہ ہر کمال وخوبی کا جامع ہے اور ہر اس چیز سے جس میں عیب و

---

(۱) نیست مانند ذات او را ذاتے۔ نہ مانند اسم او را اسمائے نہ مانند فعل او را فعلے مگر از جہت موافقت

نقصان ہے پاک ہے یعنی عیب ونقصان کا اس میں ہونا محال ہے مثلاً جھوٹ، دغا، خیانت، ظلم، جہل وغیرہ تمام عیوب اس پر قطعاً محال اور یہ کہنا کہ جھوٹ پر قدرت ہے بایں معنیٰ کہ وہ خود جھوٹ بول سکتا ہے محال کو ممکن ٹھہرانا اور اس کی عیبی بتانا ہے۔

اس کا علم ہر شئے کو محیط ہے ازل میں جانتا تھا اور اب جانتا ہے اور ابد تک جانے گا چیزیں بدلتی ہیں اور اس کا علم نہیں بدلتا۔ پس یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ کو پہلے سے کوئی علم بھی نہیں ہوتا کہ بندے کیا کریں گے بلکہ اللہ کو ان کے کرنے کے بعد معلوم ہوگا کفر صریح ہے ملا علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں. **من اعتقد ان اللہ لا یعلم الا شیاء قبل و قو عھا فھو کا فر** جو شخص یہ اعتقاد کرے کہ تحقیق اللہ تعالیٰ چیزوں کو ان کے وقوع سے پہلے نہیں جانتا وہ کافر ہے۔ وہ غیب و شہادت سب کو جانتا ہے علم ذاتی اسکا خاصہ ہے جو شخص غیب یا شہادت کا علم ذاتی غیر خدا کیلئے ثابت کرے کافر ہے علم ذاتی کے یہ معنی ہیں کہ بے خدا کے دیئے خود حاصل ہو علم کی طرح اس کی باقی تمام صفات بھی ہیں علم حیات قدرت سننا دیکھنا کلام ارادہ وغیرہ اسکے صفات ذاتیہ ہیں صفات ذاتیہ ہیں مگر کان آنکھ زبان سے اسکا سننا دیکھنا کلام کرنا نہیں کہ یہ سب اجسام ہیں اور اجسام سے وہ پاک ہے ہر پست سے پست آواز کو سنتا ہے ہر باریک سے باریک کو کہ خوردبین سے محسوس نہ ہو وہ دیکھتا ہے بلکہ اس کا دیکھنا سننا انہیں چیزوں پر منحصر نہیں ہر موجود کو دیکھتا ہے اور ہر موجود کو سنتا ہے

## افعال باری تعالیٰ

اللہ تعالیٰ تمام چیزوں کا پیدا کرنے والا اور تدبیر کرنے والا ہے آسمان وزمین اور جو کچھ ان میں ہے سب اسی کا پیدا کیا ہوا ہے باری تعالیٰ بندوں کے افعال واعمال کا پیدا کرنے والا ہے

---

لفظ بلفظ وبزرگ ومنزہ است ذات قدیم کہ باشد اور اصفت محدثہ چنانچہ محال است کہ باشد مرذات محدثہ را صفت قدیم وایں ہمہ مذہب اہل حق وسنت وجماعت است رضی اللہ عنہم

کفر وایمان طاعت وعصیان اور نیکی بدی اللہ تعالیٰ کے ارادے خلق حکم اور تقدیر سے ہے لیکن وہ ایمان وطاعت و نیکی سے راضی ہے اور کفر وعصیاں اور بدی سے راضی نہیں ہے۔

## اللہ تعالیٰ پر کوئی چیز واجب نہیں

مومن کو ایمان و اعمال حسنہ کی توفیق دینا اور ثواب عطا فرمانا اس کا فضل وکرم (تبلیغ انبیاء اسکا فضل) ہے اور کافر کو صرف عقل وحواس عطا فرما کر تبلیغ انبیا کا اسکے ذہن پر واضح فرمانا اور توفیق سے محروم رکھنا اس کا عدل وقہر اور فضل وکرم ہر دو صورت میں تعریف کے لائق ہے صفت عدل وفضل کی چھ صورتیں ہیں جن پر اعتقاد رکھنا مومن پر فرض ہے ۔

۱ حق سبحانہ تعالیٰ کسی پر ذرہ بھر بھی ظلم نہیں فرماتا۔

۲ کسی کے اعمال حسنہ سے ذرہ بھر نقصان نہیں فرماتا۔

۳ کسی کو بغیر گناہ عذاب نہیں فرماتا۔

۴ اس کا فضل ہے کہ اپنے مسلمان بندوں پر جو مصیبت بھیجتا ہے اس میں بھی ان کیلئے اجر رکھتا ہے۔

۵ کسی کو طاعت یا معصیت پر مجبور نہیں فرماتا۔

۶ طاقت سے باہر کسی کو تکلیف نہیں دیتا۔

باری تعالیٰ کے کاموں میں اس کی اپنی کوئی غرض نہیں کیونکہ صاحب غرض محتاج ہوتا ہے اور وہ بے نیاز ہے ہاں اس کے ہر کام میں حکمت ہوتی ہے جس کے فائدے بندوں کی طرف لوٹتے ہیں ذات مقدس کو ان کی حاجت نہیں۔

حق تعالیٰ کے نام توقیفی ہیں یعنی جو نام شرع شریف میں وارد ہیں انکے سوا اور نام اپنی طرف سے نہیں بنا سکتے خواہ وہ نام اس نام کا ہم معنی ہو جو شریعت میں وارد ہے مثلاً اسے شافی کہتے ہیں طبیب نہیں جواد کہتے ہیں سخی نہیں کہتے یہاں کلام ان ناموں میں ہے جو صفات وافعال

سے مشتق ہیں اور اسماء اعلام میں کلام نہیں جو ہر لغت میں موضوع ہیں مگر جو نام کافروں کی لغت میں مخصوص ہو اس کیساتھ نہ پکارنا چاہئے کیونکہ خوف کفر ہے۔

## تقدیر

ہر بھلائی برائی اللہ تعالیٰ نے اپنے علم ازلی کے موافق مقدر فرمادی جیسا ہونیوالا تھا اور جو جیسا کرنیوالا تھا اپنے علم سے جانا اور لکھ دیا تو یہ نہیں کہ جیسا اس نے لکھ دیا ویسا ہم کو کرنا پڑا ہے بلکہ جیسا ہم کرنے والے تھے ویسا ہی اس نے لکھ دیا زید کے ذمہ برائی لکھی اس لئے کہ زید برائی کرنے والا تھا اگر بھلائی کرنیوالا ہوتا تو وہ اس کیلئے بھلائی لکھتا تو اس کے علم یا اسکے لکھدینے نے کسی کو مجبور نہیں کردیا تقدیر کے انکار کرنیوالوں کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امت کا مجوس بتایا

ہمیں قضاوقدر کا مسئلہ اور بندے کے اختیار کا مسئلہ دونوں شارع علیہ الصلوۃ والسلام نے ارشاد سے معلوم ہوئے ہیں دونوں پر ایمان لانا چاہیئے اگر اس پر بھی خلجان اور تردو باقی رہے تو اسے اپنے ایمان کی فکر کرنی چاہیئے کیونکہ حقیقت ایمان یہی ہے کہ تم شارع علیہ السلام سے سنو اسکی تصدیق کرو اگر تم ایمان کو اپنی عقل کے حکم پر موقوف رکھتے ہو تو سمجھ لو کہ تم اپنے اوپر ایمان لائے نہ کہ شارع علیہ السلام پر اس مسئلہ میں زیادہ خوض و بحث منع ہے اس پر ایمان لاکر اپنی نجات کی فکر چاہیئے اور عمل میں کوشش کرنی چاہیئے عقل قربان کن بہ پیش مصطفیٰ

## نبوت و رسالت

(۱) نبی اس انسان کو کہتے ہیں جس پر خدا کی جانب سے وحی شریعت نازل ہوئی ہو اور اس میں صرف اس نبی کیلئے عبادت کا طریقہ بیان ہو پھر اگر وہ نبی اس امر پر مامور ہو کہ شریعت مخلوق الہیٰ کو پہنچائے پس ایسا مامور نبی (۲) رسول کہلاتا ہے۔ انبیاء سب بشر تھے اور مرد نہ کوئی نبی جن ہوا ہے نہ عورت نبی ہونے کیلئے اس پر وحی ہونا ضروری ہے خواہ فرشتہ کی معرفت ہو یا بلاواسطہ۔

(۱) تکملہ عقائد تو رپشتی ص ۱۷۳ بحوالہ شواہد النبوۃ اور فتوحات مکیہ باب رابع عشر

ایضاً بمعناہ شرح عقائد جلالی ص ۱۳

(۲) جمہور علماء کے نزدیک نبی رسول سے عام ہے اور من وجہ رسول بھی نبی سے عام ہے اس لئے کہ نبی صرف انسانوں سے ہیں اور رسول انسانوں سے بھی تھے اور فرشتوں سے بھی ہیں

وحی نبوت انبیاء کیلئے خاص ہے جو اسے غیر نبی کیلئے مانے کافر ہے نبی کو خواب میں جو چیز بتائی جائے وہ بھی وحی ہے اسکے جھوٹے ہونیکا احتمال نہیں ولی کے دل میں بعض وقت سوتے یا جاگتے میں کوئی بات القاء ہوتی ہے اس کو الہام کہتے ہیں اور وحی شیطان کہ القاء من جانب شیطان ہو یہ کاہن ساحر اور دیگر کفار وفساق کیلئے ہوتی ہے

نبوت کسبی نہیں کہ آدمی عبادت و ریاضت کے ذریعہ سے حاصل کر سکے بلکہ محض عطائے الہٰی ہے جسے

چاہے اپنے فضل وکرم سے دیتا ہے ہاں دیتا اسی کو ہے جسے اس منصب عظیم کے قابل بناتا ہے جو قبل حصول نبوت تمام اخلاق رذیلہ سے پاک اور تمام اخلاق فاضلہ سے مزین ہو کہ جملہ مدارج ولایت طے کر چکتا ہے اور اپنے نسب وجسم وقول وفعل وحرکات وسکنات میں ہر ایسی بات سے منزہ ہوتا ہے جو

باعث نفرت ہو اسے عقل کامل عطا کی جاتی ہے جو اوروں کے عقل سے بدرجہا زاید ہے کسی حکیم اور کسی فلسفی کی عقل اسکے لاکھویں حصے تک نہیں پہنچ سکتی **اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم** اور جو اسے اس طرح مانے کہ آدمی اپنے کسب وریاضت سے منصب نبوت تک پہنچ سکتا ہے کافر ہے جو شخص نبی سے نبوت کا زوال جائز جانے کافر ہے

نبی کا معصوم ہونا ضروری ہے اور یہ عصمت نبی اور ملک کا خاصہ ہے کہ نبی اور فرشتہ کے سوا کوئی معصوم نہیں اماموں کو انبیاء کی طرح معصوم سمجھنا گمراہی اور بد دینی ہے عصمت انبیاء کے یہ

معنی ہیں کہ ان کیلئے حفظ الٰہی کا وعدہ ہولیا جس کے سبب ان سے صدور گناہ شرعاً محال ہے بخلاف ائمہ واکابر اولیاء کہ اللہ عزوجل انہیں محفوظ رکھتا ہے ان سے گناہ نہیں ہوتا اگر ہو تو شرعاً محال نہیں۔

انبیاء علیم السلام شرک وکفر اور ہر ایسے امر سے جو خلق کیلئے باعث نفرت ہو جیسے کذب و خیانت جہل وغیرہا صفات ذمیمہ سے نیز ایسے افعال سے جو وجاہت اور مروت کے خلاف ہیں قبل نبوت اور بعد نبوت بالاجماع معصوم ہیں اور کبائر سے بھی مطلقاً معصوم ہیں اور حق یہ ہے کہ عمداً اور قصداً صغائر سے بھی قبل از نبوت و بعد از نبوت معصوم ہیں اللہ تعالیٰ نے انبیا علیم السلام پر بندوں کیلئے جتنے احکام نازل فرمائے انہوں نے وہ سب پہنچا دیئے جو یہ کہے کہ کسی حکم کو کسی نے چھپا رکھا تقیہ (خوف) کی وجہ سے یا کسی اور وجہ سے نہ پہنچایا کافر ہے۔

اللہ عزوجل نے انبیاء علیم السلام کو اپنے غیوب پر اطلاع دی مگر علم غیب ان کو اللہ تعالیٰ کے دینے سے ہے لہذا ان کا علم عطائی ہوا اور علم عطائی اللہ تعالیٰ کیلئے محال ہے کہ اسکی کوئی صفت کوئی کمال کسی کا دیا ہوا نہیں ہوسکتا بلکہ ذاتی ہے جو لوگ انبیا بلکہ سید الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم سے مطلق علم غیب کی نفی کرتے ہیں وہ قرآن عظیم کی اس آیت کے مصداق ہیں۔ افتؤمنون ببعض الکتاب و تکفرون ببعض یعنی قرآن عظیم کی بعض باتیں مانتے ہیں بعض کے ساتھ کفر کرتے ہیں کہ آیات نفی دیکھتے ہیں اور ان آیتوں سے جن میں انبیاء علیم السلام کو غیب عطا کیا جانا بیان کیا گیا ہے انکار کرتے ہیں حالانکہ نفی اثبات دونوں حق ہیں کہ نفی علم ذاتی کی ہے جو کہ خاصہ الوہیت ہے اثبات علم عطائی کا ہے کہ یہ انبیاء ہی کے شایان شان ہے اور منافی الوہیت ہے

انبیاء علیم السلام غیب کی خبر دینے کیلئے ہی آتے ہیں جنت نار حشر نشر عذاب وثواب غیب نہیں تو اور کیا ہیں ان کا منصب ہی یہ ہے کہ وہ باتیں ارشاد فرمائیں جن تک عقل وحواس کی رسائی نہیں اور اسی کا نام غیب ہے

انبیاء کرام تمام مخلوق یہاں تک کہ رسل ملائکہ سے افضل ہیں (۱) ولی کتنا ہی بڑے مرتبے والا ہو کسی نبی کے برابر نہیں ہو سکتا۔ ولی کو نبی سے افضل بتانا کفر و ضلالت اور الحاد و جہالت ہے۔

نبی کی تعظیم فرض عین بلکہ تمام فرائض کا اصل ہے کسی نبی کی ادنیٰ توہین یا تکذیب کفر ہے

حضرت آدم عیلہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے بغیر ماں باپ کے مٹی سے پیدا کیا اور اپنا خلیفہ بنایا۔ حضرت آدم علیہ اسلام سے پہلے انسان کا وجود نہ تھا بلکہ سب انسان انکی اولاد ہیں اسی وجہ سے انسان کو آدمی کہتے ہیں یعنی اولاد آدم اور حضرت آدم علیہ السلام کو ابوالبشر کہتے ہیں یعنی سب انسانوں کے باپ۔

سب میں پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام ہوئے اور سب میں پہلے رسول جو کفار کی طرف بھیجے گئے حضرت نوح علیہ السلام ہیں۔

انبیاء کی کوئی قطعی تعداد معین کرنا جائز نہیں کہ خبریں اس باب میں مختلف ہیں اور تعداد معین پر ایمان رکھنے میں کسی نبی کو نبوت سے خارج ماننے یا کسی غیر نبی کو نبی جاننے کا احتمال ہے اور یہ دونوں باتیں کفر ہیں لہذا یہ اعتقاد رکھنا چاہیئے کہ اللہ کے ہر نبی پر ہمارا ایمان ہے نبیوں کے مختلف درجے ہیں بعض کو بعض پر فضیلت ہے اور سب میں افضل ہمارے آقا و مولیٰ سید المرسلین ﷺ ہیں حضور کے بعد سب سے بڑا مرتبہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کا ہے پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام اور پھر حضرت نوح علیہ السلام کا ان حضرات کو مرسلین اولوالعزم کہتے ہیں اور یہ پانچوں حضرات باقی تمام انبیاو

---

(۱) شرح فقہ اکبر ص ۱۴۸ اہاں بعض صوفیہ کی طرف یہ منسوب ہے کہ وہ ولایت نبی کو نبوت نبی سے افضل مانتے ہیں مگر حق یہ ہے کہ نبی کی نبوت اور رسالت کا مرتبہ اسکی ولایت سے اکمل اور اعلیٰ ہوتا ہے واما ماحکی عن ابن العربی من خلاف ذالک فحسن الظن بہ انہ من المفتریات علیہ المنسوبات الیہ شرح فقہ اکبر ۱۴۹ بعض کرامیہ نے کہا ہے کہ ولی کا نبی سے افضل ہونا جائز ہے ان کا یہ قول اعتقاد کفر ہے (تمہید ابو شکور سالمی ۶ ۷ مطبوعہ لاہور)

مرسلین انس وملک وجن وجمیع مخلوقات الہی سے افضل ہیں جس طرح حضور تمام رسولوں کے سردار اور سب سے افضل ہیں بلا تشبیہ حضور کے صدقہ میں حضور کی امت تمام امتوں سے افضل ہے۔

انبیا علیہم السلام اپنی قبروں میں اسی طرح بحیات حقیقی زندہ ہیں جیسے دنیا میں تھے وعدہ الٰہیہ کیلئے ایک آن کو ان پر موت طاری ہوئی پھر بدستور زندہ ہو گئے ان کی حیات حیات شہید سے بہت ارفع واعلیٰ ہے اسی لئے شہید کا ترکہ تقسیم ہو گا اسکی بیوی بعد عدت نکاح کر سکتی ہے بخلاف انبیا علیہم السلام کہ وہاں یہ جائز نہیں

## معجزہ

معجزہ اس خرق عادت کو کہتے ہیں جو مدعی نبوت سے ظاہر اور اس کے دعویٰ کی تائید کرے اور غیر نبی ایسا معجزہ پیش کرنے سے عاجز ہو خرق عادت کے معنی یہ ہیں کہ ظاہری اسباب کے بغیر ہی ایسا کام نبی کے ہاتھوں ظاہر ہو جسے ہم سمجھنے سے عاجز ہوں۔ حکیم مطلق نے دنیا کے امور اسباب پر موقوف رکھے ہیں عام قانون قدرت یہی ہے کہ بغیر اسباب کے کوئی کام پیدا نہیں کرتا اسی کو عادت کہتے ہیں بعض اوقات وہ اپنی قدرت کاملہ سے کسی ظاہری سبب کے بغیر ہی اپنے رسول کے ہاتھوں کوئی کام خلاف عادت پورا کر دیتا ہے تاکہ یہ چیز اس کی رسالت کی تائید بن سکے۔

نبوت کا دعویٰ ایک غیر معمولی اور عظیم الشان کام ہے چنانچہ اس دعویٰ کو ثابت کرنے کیلئے دلیل بھی اتنی ہی قوی ہونی چاہیئے معجزہ اللہ تعالیٰ کی قدرت اور قہر کا مظہر ہوتا ہے اس کے غلبے اور رعب کے سامنے کسی کے پاؤں نہیں جمتے اور اختیار ہاتھ سے نکل جاتا ہے اگر معجزہ دیکھنے کے بعد بھی ایک انسان منکر اور کافر رہے تو یہ بات اس کی ازلی بدنصیبی اور قلبی عناد کے بغیر اور کیا ہو سکتی ہے اللہ تعالیٰ نے ہمارے نبی کریم ﷺ کو بے شمار معجزات عطا فرمائے خود قرآن حکیم ہی اتنا بڑا معجزہ ہے کہ باوجود کھلے چیلنج کے آج تک کسی شخص کو اس کے معارضے اور مقابلے کی جرات نہیں ہوئی اس کے علاوہ شق قمر ردشمس استن حنانہ کا رونا اور درختوں اور پتھروں کا حضور کو سلام کہنا

انگلیوں سے پانی نکلنا بیماروں کا شفا پانا اور پتھروں اور کنکروں کا کلمہ پڑھنا کھانے سے تسبیح کی آواز اور دیگر بے شمار معجزات ہیں جنہیں علماء (ا) سیر نے تفصیلاً ذکر کیا ہے

## حضور سید المرسلین ﷺ کے فضائل و خصائص

حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے فضائل و کمالات کا احاطہ طاقت بشری سے خارج ہے علمائے ظاہر و باطن سب یہاں عاجز ہیں ہاں جو معجزات و کمالات و فضائل دیگر انبیائے صلوٰت اللہ علیہم اجمعین میں جدا جدا تھے وہ سب بلکہ بڑھ کر حضور سید عالم ﷺ کی ذات شریف میں مجتمع تھے۔

حسن یوسف دم عیسیٰ ید بیضا داری    آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

علاوہ ازیں وہ فضائل و معجزات جو حضور علیہ السلام سے مخصوص ہیں ان کو آپ کے خصائص کہتے ہیں اور یہ بھی بکثرت اور حد وحصر سے خارج ہیں اس باب میں بعض خصائص ذکر کیے جاتے ہیں

علامہ یوسف نبہانی نے حجۃ اللہ علی العالمین کے نام سے نہایت جامع المعجزات کتاب لکھی ہے

۱ اللہ تعالیٰ نے آپ کو سب نبیوں سے پہلے پیدا کیا اور سب سے اخیر میں مبعوث فرمایا

۲ عالم ارواح ہی میں آپ کو نبوت سے سرفراز فرمایا گیا اور اسی عالم میں دیگر انبیا کرام علی نبینا و علیہم الصلوۃ والسلام کی روحوں نے آپ کی روح انور سے فیض حاصل کیا

۳ عالم ارواح میں دیگر انبیا کرام علی نبینا و علیہم الصلوۃ والسلام کی روحوں سے اللہ تعالیٰ نے عہد لیا کہ اگر وہ حضور انور کے زمانے کو پائیں تو آپ پر ایمان لائیں اور آپ کی مدد کریں۔

۴ یوم الست میں سب سے پہلے حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے ہی بلیٰ کہا تھا

۵ حضرت آدم علیہ السلام اور تمام مخلوقات حضور انور ہی کیلئے پیدا کیے گئے

۶ حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر حضور کے والد ماجد اور حضرت حوا سے لیکر حضور کے والدہ ماجدہ تک حضور کا نسب شریف سفاح (زنا) سے پاک رہا

۷ حضورانور کی ولادت شریف کے وقت بت اوندھے گر پڑے اور جنوں نے اشعار پڑھے

۸ حضور ختنہ کئے ہوئے ناف بریدہ اور آلودگی سے پاک صاف پیدا ہوئے

۹ پیدائش کے وقت آپ حالت سجدہ میں تھے اور ہر دو انگشت آسمان کیطرف اٹھائے ہوئے تھے

۱۰ آپ کے ساتھ پیدائش کیوقت ایسا نور نکلا کہ اس میں آپکی والدہ ماجدہ نے ملک شام کے محل دیکھ لئے

۱۱ فرشتے حضور کے گھوارے کو ہلایا کرتے تھے آپ نے گھوارے میں کلام کیا چنانچہ آپ چاند سے باتیں کیا کرتے جسوقت آپ اسکی طرف انگشت مبارک سے اشارہ فرماتے وہ آپکی طرف جھک جاتا۔

۱۲ بعثت سے پہلے گرمی کیوقت اکثر بادل آپ پر سایہ کرتا تھا اور درخت کا سایہ آپکی طرف آجاتا تھا

۱۳ حضور کے اسماء مبارکہ میں تقریباً ستر نام وہی ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ہیں

۱۴ حضور اقدس ﷺ کا ایک اسم مبارک احمد ہے آپ سے پہلے جب سے دنیا پیدا ہوئی کسی کا یہ نام نہ تھا لہذا کتب سابقہ الہامیہ میں جو احمد کا ذکر ہے وہ آپ ہی ہیں

۱۵ حضور اپنے پیچھے سے ایسا دیکھتے جیسا کہ سامنے سے دیکھتے تھے رات کو اندھیرے میں ایسا دیکھتے جیسا کہ دن کے وقت اور روشنی میں دیکھتے

۱۶ حضور کے دہن مبارک کا لعاب آب شور کو میٹھا بنا دیتا اور شیر خوار بچوں کیلئے دودھ کا پیغام دیتا

۱۷ جب آپ کسی پتھر پر چلتے تو اس پر آپ کے پائے مبارک کا نشان ہو جاتا چنانچہ مقام ابراھیم میں ہے اور سنگ مکہ میں آپ کی کہنیوں کا نشان مشہور ہے

۱۸ آپ کی آواز مبارک اتنی دور تک پہنچتی کہ کسی دوسرے کی نہ پہنچتی چنانچہ جب آپ

خطبہ دیا کرتے تھے تو پردہ نشین عورتیں اپنے گھروں میں سُن لیا کرتی تھیں۔

۱۹ آپ کی قوت سامعہ سب سے بڑھ کر تھی یہاں تک اژدحام ملائک کے سبب سے آسمان میں جو آواز پیدا ہوتی ہے آپ وہ بھی سن لیتے تھے

۲۰ حضرت جبریل علیہ السلام سدرۃ المنتہی میں ہوتے آپ انکے بازوؤں کی آواز سن لیتے تھے اور جب وہ وہاں سے آپ کی طرف وحی کیلئے اترنے لگتے تو آپ انکی خوشبو سونگھ لیتے

۲۱ حضور انور کا پسینہ مبارک کستوری سے زیادہ خوشبودار تھا

۲۲ حضور میانہ قد مائل بہ درازی تھے مگر جب دوسروں کے ساتھ چلتے یا بیٹھتے تو سب سے بلند نظر آتے تاکہ باطن کی طرح ظاہری صورت میں بھی کوئی آپ سے بڑا معلوم نہ ہو

۲۳ حضور اقدس ﷺ کا سایہ نہ تھا کیونکہ آپ نور ہی نور تھے۔

۲۴ آپ کے بدن شریف پر مکھی نہ بیٹھتی تھی اور کپڑوں میں جوں نہ پڑتی

۲۵ آپ جس پر اپنا دست مبارک رکھتے آپ کے دست مبارک کی جگہ کے بال سیاہ ہی رہا کرتے کبھی سفید نہ ہوتے

۲۶ حضور اقدس ﷺ کے بدن مبارک سے خوشبو آتی تھی جس راستے سے آپ گزرتے اس میں بوئے خوش رہتی جس سے پتہ چلتا آپ یہاں سے گزرے ہیں

کیا خوب فرمایا اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیئے ہیں

جس راہ چل دیئے ہیں کوچے بسا دیئے ہیں

۲۷ جس چوپائے پر آپ سوار ہوتے وہ بول و براز نہ کرتا جب تک کہ آپ سوار رہتے

۲۸ حضور انور شب معراج میں جسد مبارک کے ساتھ حالت بیداری میں آسمانوں سے

اوپر تشریف لے گئے

بلکہ جائے کہ جانبود آنجا　　محرمے جز خدا نبود آنجا

آپ اُس جگہ (لامکاں) تشریف لے گئے کہ وہاں خدا کے سوا آپ کا کوئی محرم نہ تھا

۲۹ آپ نے اپنے پروردگار جل شانہ کو آنکھوں سے دیکھا اور اسکے ساتھ کلام کیا اسی رات آپ بیت المقدس میں نماز میں دیگر انبیائے کرام اور فرشتوں کے امام بنے

۳۰ حضور علیہ الصلوۃ والسلام خاتم النبیین ہیں خاتم النبیین کے لغوی معنی اور احادیث اور تفاسیر اور اجماع امت کی رو سے متواتر قطعی اجماعی معنی یہ ہیں کی حضور علیہ السلام کا زمانہ سب انبیاء کرام کے زمانے کے بعد اس زمین میں یا کسی دوسرے طبقے میں کوئی جدید نبی نہیں آسکتا پس جو شخص حضور کے زمانے میں یا حضور کے وصال شریف کے بعد کسی کو نبوت ملنا مانے یا جائز جانے وہ ختم نبوت کا منکر ہے اور کتاب وسنت اور اجماع امت کی رو سے دائرہ اسلام سے خارج ہے بلکہ جو شخص باوجود اطلاع کے ایسے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

۳۱ (۱) اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہر شئے کا علم دیا یہاں تک کہ روح اور ان امور خمسہ کا علم بھی عنایت فرمایا جو سورۃ لقمان کی آخری آیت (۲) میں مذکور ہیں ۳۲۱ آخری نبی ہونا سید عالم ﷺ کا خاصہ اور آپ کیلئے فضل جلیل ہے کیونکہ حضور کے دین متین کا ناسخ کوئی نہیں آئے گا حضور سب سے بلند و برتر رہے ان سے بلند و بالا کوئی نہ ہوگا

۳۳ قبر میں میت سے حضور کی نسبت سوال ہوتا ہے

۳۴ حضور کے بعد آپ کی ازواج مطہرات سے نکاح حرام ہوگیا

(1) کشف الغمہ ص ۴۴ ج ۲۔

۳۵ جس نے حضور کو خواب میں دیکھا اس نے بے شک آپ ہی کو دیکھا کیونکہ شیطان آپ کی صورت شریف کی طرح نہیں بن سکتا

۳۶ حضور کے تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین عادل ہیں لہذا شہادت و روایت میں ان میں سے کسی کی عدالت سے بحث نہ کی جائے جیسا کہ دیگر راویوں سے کی جاتی ہے

۳۷ جس مومن کو حضور پکاریں اس پر اس کا جواب دینا واجب ہے خواہ وہ نماز میں ہو

۳۸ حضور علیہ السلام گناہ صغیرہ کبیرہ عمداً سہواً قبل از نبوت سے معصوم ہیں یہی مذہب مختار ہے

۳۹ جو شخص حضور کو سب و شتم کرے یا کسی وجہ سے صراحۃً کنایۃً آپ کی تنقیص شان کرے اس کا قتل کرنا بالاتفاق واجب ہے ضروری نوٹ:۔ حد اور تعزیر کا قائم کرنا حاکم اسلام کا کام ہوتا ہے

۴۰ حضور علیہ الصلوۃ والسلام جس شخص کیلئے جس حکم کی تخصیص چاہتے کر دیتے چنانچہ آپ نے خزیمہ انصاری کیلئے یہ تخصیص فرمائی کہ انکی شہادت حکم دو شہادت کا رکھتی ہے اسی طرح آپ نے حضرت ام عطیہ انصاریہ کو بین کرنے کی رخصت دی اور حضرت اسما بنت عمیس کو رخصت دی کہ وہ اپنے خاوند حضرت جعفر بن طالب رضی اللہ عنہما شہادت پر صرف تین دن سوگواری کر بعد ازاں جو چاہے کرے اور حضرت ابو بردہ بن نیار کو اجازت دیدی کہ تمہارے واسطے قربانی میں ایک سال سے کم بزغالہ کافی ہے آپ نے ایک فقیر سے ایک عورت کا نکاح کر دیا اور اسکا مہر یہ مقرر کیا کہ فقیر کو

---

(۲) ان اللہ عندہ علم الساعتہ وینزل الغیث ویعلم ما فی الا رحام وما تدری نفس ما ذا تکسب غداً وما تدری نفس بای ارض تموت ان اللہ علیم خبیر ترجمہ: بیشک علم قیامت اللہ ہی کے پاس ہے اور وہی بارش برساتا ہے اور وہی جانتا ہے کہ رحموں میں کیا ہے اور کوئی نفس نہیں جانتا کہ کل کیا کرے گا اور کوئی نفس نہیں جانتا کہ کس زمین میں مرے گا تحقیق اللہ تعالیٰ جاننے والا اور خبر دینے والا ہے

جتنا قرآن یاد تھا وہ عورت کو پڑھا دے ایک آدمی کا دو نماز پر اسلام قبول کیا حضرت انس رضی اللہ عنہ کو طلوع فجر کی بجائے طلوع شمس سے روزہ شروع کرنے کی اجازت دی مزید تفصیل کے لئے امام احمد رضا فاضل بریلوی کی کتاب الامن والعلیٰ ملاحظہ فرمائیں

۴۱ حضور نے بطور میراث کچھ نہیں چھوڑا جو کچھ آپ نے چھوڑا وہ صدقہ وقف تھا

۴۲ حضور کا مرقد منور کعبہ مکرمہ اور عرش معلیٰ سے بھی افضل ہے

۴۳ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر ہر روز صبح و شام آپ کی امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں

۴۴ قیامت کے دن ہر ایک نسب و سبب سے منقطع ہوگا (یعنی سود مند نہ ہوگا) مگر حضور کا نسب و سبب منقطع نہ ہوگا اسی واسطے حضرت عمر فاروق نے ام کلثوم بنت فاطمہ زہرا سے نکاح کیا تھا۔

۴۵ قیامت کے دن لواء الحمد حضور کے دست مبارک میں ہوگا اور حضرت آدم علیہ السلام اور انکے سوا تمام انبیاء علیہم السلام اس جھنڈے تلے ہوں گے

۴۶ قیامت کے دن مرتبہ شفاعت کبریٰ حضور کے خصائص سے ہے کہ جب تک حضور فتح باب شفاعت نہ فرمائیں گے کسی کو مجال شفاعت نہ ہوگی حضور کی اطاعت میں اطاعت الٰہی ہے طاعت الٰہی بے طاعت حضور ناممکن یہاں تک کہ آدمی اگر فرض نماز میں ہو حضور اسے یاد فرمائیں تو وہ فوراً جواب دے حاضر خدمت ہو یہ شخص کتنی ہی دیر تک حضور سے کلام کرے بدستور نماز میں رہے اس سے نماز میں کوئی خلل نہیں آتا سب سے پہلے مرتبہ نبوت حضور کو ملا حضور نبی الانبیاء ہیں اور تما انبیا حضور کے امتی سب نے اپنے اپنے عہد کریم میں حضور کی نیابت میں کام کیا۔

اللہ عزوجل نے حضور کو اپنی ذات کا مظہر بنایا اور حضور کے نور سے تمام عالم کو منور فرمایا بایں معنی ہر جگہ حضور تشریف فرما ہیں۔ (۱)

ملائکہ

☆ فرشتے اجسام نوری ہیں اللہ تعالیٰ نے انکو یہ طاقت دی ہے کہ جو شکل چاہیں بن جا ئیں کبھی وہ انسان کی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں اور کبھی دوسری شکل میں

☆ وہی کرتے ہیں جو حکم الہیٰ ہے حکم کے خلاف کچھ نہیں کرتے نہ قصداً نہ سہواً نہ خطاء، وہ اللہ کے معصوم بندے ہیں ہر قسم کے چھوٹے بڑے گناہوں سے

پاک ہیں

☆ انکو مختلف خدمتیں سپرد ہیں بعض کے ذمہ حضرات انبیاء علیہم السلام کی خدمت میں وحی لانا، کسی کے متعلق پانی برسانا، کسی کے متعلق مجالس ذکر کا تلاش کر کے اس میں حاضر ہونا، بعض کے ذمے انسان کے نامہ اعمال لکھنا بہت سے فرشتوں کا دربار رسالت میں حاضری دینا بعض کے ذمے دربار رسالت میں مسلمانوں کی صلوۃ وسلام پیش کرنا، بعض کے متعلق مُردوں سے سوال کرنا، کسی کے ذمہ قبض روح کرنا، بعضوں کے ذمہ عذاب کرنا، کسی کے متعلق صور پھونکنا اوران کے علاوہ اور بہت سے کام ہیں جو فرشتے بحکم الہیٰ انجام دیتے ہیں۔

☆ فرشتے نہ مرد نہ عورت توالدو تناسل کا سلسلہ ان کے ہاں نہیں پایا جاتا

☆ انکی تعداد وہی جانے جس نے انکو پیدا کیا اور اسکے بتائے سے اسکا رسول

☆ تمام فرشتوں میں چار فرشتے زیادہ مقرب ہیں یہ چاروں دنیا کے بڑے بڑے

اور بایں معنی بھی حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو حاضر ناظر کہا جاتا ہے کہ تمام کائنات حضور کے پیش نظر ہے تمام عالم کا آپ مشاہدہ فرما رہے ہیں چنانچہ شیخ محقق عبدالحق دہلوی فرماتے ہیں با چندیں اختلافات وکثرت مذہب کہ در علماء امت است یک کس رادریں مسئلہ خلافے نیست کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بحقیقت حیات بے شائبہ مجاز وتو ہم تاویل دائم وباقی است وبر اعمال امت حاضر وناظر ومر طالبان حقیقت راد متوجہان آنحضرت را مفیض ومربی است (اقرب السبل بر حاشیہ اخبار الاخیار ۱۲۱)

انتظامات پر مامور ہیں ملک اور ملکوت کے اہم معاملات انہیں کے سپرد ہیں ان چاروں کے نام یہ ہیں حضرت جبرائیل علیہ السلام حضرت میکائیل علیہ السلام، حضرت عزرائیل علیہ السلام حضرت اسرافیل علیہ السلام

☆ کسی فرشتہ کیساتھ ادنی گستاخی کفر ہے بعض جاہل اپنے کسی دشمن یا ناپسندیدہ شخص کو دیکھ کر کہتے ہیں ملک الموت آگیا یہ کلمہ ایسی جگہ استعمال کرنا نہایت گناہ ہے

☆ فرشتوں کے وجود کا انکار یا یہ کہنا کہ فرشتہ نیکی کی قوت کو کہتے ہیں اسکے سوا کچھ نہیں یہ دونوں باتیں کفر ہیں

## جن

جن آگ سے پیدا کئے گئے ہیں ان میں سے بعض کو یہ طاقت دی گئی ہے کہ وہ مختلف شکلیں بن سکتے ہیں انکی عمریں بہت ہوتی ہیں اور یہ انسانوں کیطرح ذی عقل ہیں روح اور جسم رکھتے ہیں کھاتے پیتے جیتے مرتے ہیں ان میں مسلمان بھی ہیں اور کافر بھی انکے کفار انسان کی نسبت بہت زیادہ ہیں اور انکے شریروں کو شیطان کہتے ہیں حق یہ ہے کہ ابلیس بھی جنوں سے تھا کثرت عبادت کی وجہ سے فرشتوں میں شامل تھا امر الہیٰ سے انکار کی وجہ سے مردود اور لعنتی ہوگیا

جن کے وجود کا انکار یا یہ کہنا کہ جن یا شیطان صرف بدی کی قوت کا نام ہے کفر ہے

## الہامی کتابیں

اللہ تعالیٰ نے اپنے بعض رسولوں پر صحیفے اور آسمانی کتابیں نازل فرمائیں انکی تعداد ایک سو چار تک ہے مگر ان میں چار کتابیں بڑی اور مشہور ہیں (۱) توریت حضرت موسیٰ علیہ السلام پر (۲) زبور حضرت داؤد علیہ السلام پر (۳) انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی (۴) چوتھی اور آخری آسمانی کتاب جو کہ سب سے افضل اعظم اکمل کتاب ہے سب سے افضل اور اعلیٰ رسول حضور پر نور احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی

☆ کلام الٰہی میں بعض کا بعض سے افضل ہونا بایں معنی ہے کہ ہمارے لئے اس میں ثواب زائد ہے ورنہ اللہ ایک اسکا کلام ایک اس میں افضل مفضول کی گنجائش نہیں

سب آسمانی کتابیں اور صحیفے حق ہیں اور سب کلام اللہ ہیں ان سب پر ایمان ضروری ہے مگر یہ بات البتہ ہوئی کہ اگلی کتابوں کی حفاظت اللہ تعالیٰ نے امت کے سپرد کی تھی ان سے اسکا حفظ نہ ہو سکا کلام الٰہی جیسا اترا تھا ویسا ان کے ہاتھوں باقی نہ رہا بلکہ انکے شریروں نے ان کتابوں میں تحریف کر دی یعنی اپنی خواہش کے مطابق گھٹا بڑھا دیا لہذا جب کوئی بات ان کتابوں کی ہمارے سامنے پیش ہو تو وہ اگر ہماری کتاب کے مطابق ہے، ہم اسکی تصدیق کرینگے اور اگر مخالف ہے تو یقیناً جانیں گے کہ یہ ان شریروں کی تحریفات سے ہے اور اگر موافقت مخالفت کچھ معلوم نہ ہو تو یہ حکم ہے کہ ہم اس بات کی نہ تصدیق کریں نہ تکذیب بلکہ یوں کہہ دیں کہ اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کی کتابوں اور اس کے رسولوں پر ہمارا ایمان ہے۔

☆ چونکہ یہ دین ہمیشہ رہنے والا ہے لہذا قرآن کریم کی حفاظت اللہ رب العزت نے خود اپنے ذمہ رکھی ہے چنانچہ ارشاد فرمایا ہے (ترجمہ) بے شک ہم نے قرآن اتارا اور بیشک ہم اسکے ضرور نگہبان ہیں لہذا اس میں کسی حرف یا نقطے کی کمی بیشی محال ہے

☆ جو شخص یہ کہے کہ قرآن حکیم میں سے کچھ پارے یا سورتیں یا آیات بلکہ ایک حرف بھی کسی نے کم کر دیا یا بڑھا دیا یا بدل دیا قطعاً کافر ہے کیونکہ اس نے آیت مذکورہ بالا کا انکار کیا

☆ قرآن کریم کی سات قراتیں سب سے زیادہ مشہور اور متواتر ہیں ان میں معاذ اللہ کہیں اختلاف معنی نہیں وہ سب حق ہیں اور اس امت کیلئے آسانی یہ ہے کہ جس کیلئے جو قرات آسان ہو وہ پڑھے اور حکم یہ ہے کہ جس ملک میں جو رائج ہے عوام کے سامنے وہی پڑھی جائے جیسے ہمارے ملک میں قراۃ عاصم بروایت حفص

☆ قرآن حکیم کی بعض آیتوں نے بعض آیات کو منسوخ کر دیا

نسخ کا مطلب یہ ہے کہ بعض احکام کسی خاص وقت تک کیلئے ہوتے ہیں مگر یہ ظاہر نہیں کیا جاتا کہ اس حکم کی میعاد فلاں وقت تک ہے جب وہ میعاد پوری ہو جاتی ہے تو پھر دوسرا حکم نازل ہوتا ہے جس سے بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ پہلا حکم اٹھا دیا گیا اور حقیقتاً دیکھا جائے تو اسکے وقت کا ختم ہونا بتایا گیا بعض لوگ منسوخ کا معنی باطل ہونا کہتے ہیں یہ بہت سخت بات ہے احکام سب حق ہیں وہاں باطل کی رسائی کہاں۔

☆ قرآن حکیم کی بعض باتیں محکم ہیں کہ ہماری سمجھ میں آتی ہیں اور بعض متشابہ کہ ان کا پورا مطلب اللہ اور اسکے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کوئی نہیں جانتا متشابہ کے معنی کی تلاش وہی کرتا ہے جسکے دل میں کجی ہوتی ہے جو لوگ علم میں راسخ ہوتے ہیں وہ کہتے ہیں ہم اسکے ساتھ ایمان لائے محکم و متشابہ سب کچھ ہمارے رب کی طرف سے نازل ہوا ہے

☆ قرآن کریم میں ہر چیز کا بیان ہے اللہ تعالی ارشاد فرماتا ہے کہ ونزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شی (ا) ترجمہ اور ہم نے تجھ پر ایسی کتاب اتاری جس میں ہر چیز کا واضح بیان ہے نیز فرماتا ہے **ما فرطنا فی الکتاب من شیی** (ترجمہ) ہم نے کتاب میں کوئی کمی نہیں اٹھا رکھی۔

## امامت وخلافت

امامت دو قسم پر ہے صغری کبریٰ۔ امامت صغریٰ امامت نماز ہے اور امامت کبریٰ نبی اکرم ﷺ کی نیابت مطلقہ کہ حضور کی نیابت سے تمام مسلمانوں کے تمام امور دینی دنیوی میں حسب شرع تصرف عام کا اختیار رکھے اور غیر معصیت میں اسکی اطاعت تمام جہان کے مسلمانوں پر فرض ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلیفہ برحق وامام مطلق حضرت سیدنا ابوبکر صدیق پھر فاروق اعظم پھر عثمان غنی پھر مولیٰ علی پھر چھ ماہ کیلئے حضرت حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہم ہوئے

ان حضرات کوخلفائے راشدین اوران کی خلافت کوخلافت راشدہ کہتے ہیں۔

بعد انبیاء ومرسلین تمام مخلوق الہی انسانوں جنوں فرشتوں سے افضل صدیق اکبر ہیں پھر عمر فاروق اعظم پھر عثمان غنی پھر مولیٰ علی رضی اللہ عنہم اجمعین جو شخص مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کو صدیق یا فاروق رضی اللہ عنہما سے افضل بتائے گمراہ بد مذہب ہے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین اہل خیر وصلاح ہیں اور عادل ان کا جب ذکر کیا جائے تو خیر ہی کے ساتھ ہونا فرض ہے کسی صحابی کے ساتھ سوء عقیدت بد مذہبی وگمراہی ا ستحقاق جہنم ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغض ہے اگر چہ چاروں خلفاء کو مانے اور اپنے آپ کو سنی کہے مثلاً حضرت امیر معاویہ حضرت ابوسفیان حضرت ہندہ حضرت سیدنا عمرو بن عاص حضرت مغیرہ بن شعبہ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہم ان میں سے کسی کی شان میں گستاخی تبرا ہے اور تبرا گوسنی نہیں

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ مجتہد تھے ان کا مجتہد ہونا سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے حدیث صحیح بخاری باب وتر میں بیان فرمایا مجتہد سے صواب وخطا دونوں صادر ہوتے ہیں خطاء دو قسم کی ہے خطاء عنادی یہ مجتہد کی شان نہیں اور خطا اجتہادی یہ مجتہد سے ہوتی ہے اور اس پر عنداللہ بالکل مواخذہ نہیں حضرات امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضرت سیدنا امیر المومنین علی مرتضیٰ کرم اللہ وجھہ

تبیان ایسا واضح اور جلی بیان جس سے خفاء باقی نہ رہے اور بیان کے لیے مبین کا ہونا ضروری ہے اور وہ اللہ تعالی ہے اور مبین لہو (جن کے لیے بیان کیا گیا ہے) وہ ذات پاک ہے جس پر اللہ تعالی نے قرآن کریم نازل فرمایا ہے سیدنا ومولانا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور شی اہلسنت کے نزدیک ہر موجود کو کہا جاتا ہے تو اس میں عرش سے فرش تک اور مشرق سے مغرب تک اور شمال سے جنوب تک تمام موجودات داخل ہیں اوران موجودات میں لوح محفوظ بھی ہے جس میں ہر چھوٹی بڑی چیز لکھی ہوئی ہے پس غور فرمائیں جب قرآن میں ہر چیز کا واضح ور تفصیلی بیان ہے اور یہ بیان حق سبحانہ وتعالی نے حضور علیہ السلام کو تعلیم فرمایا ہے تو اب یہ امر ظاہر ہے کہ بتعلیمہ تعالی نبی امی سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ پاک میں ہر چیز کا علم ہے کوئی چیز ان سے مخفی نہیں ہے امی و دقیقہ دان عالم

بے سایہ وسائبان عالم

الکریم سے اختلاف اسی قسم کا تھا اور فیصلہ وہ خود رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مولیٰ علی کی ڈگری اور امیر معاویہ کی مغفرت۔ لہذا امیر معاویہ پر معاذ اللہ فسق وغیرہ کا طعن کرنے والا حقیقتہ حضرت امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ بلکہ حضور سید عالم ﷺ بلکہ حضرت اللہ عزوجل و علا پر طعن کرتا ہے (حضور پر نور سید عالم سید عالم ﷺ نے سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی نسبت فرمایا۔ ان ابنی ھذا سید لعل اللہ ان یصلح بہ بین فئتین عظمتین من المسلمین (بخاری) میرا یہ بیٹا سید ہے میں امید فرماتا ہوں کہ اللہ عزوجل اسکے باعث دو بڑے گروہ اسلام میں صلح کرادے چنانچہ امام حسن رضی اللہ عنہ نے باختیار خود اپنے ساتھ لشکر جرار ہونے کے باوجود امارت وخلافت امیر معاویہ کے سپرد کر دی اور تقریباً بیس سال تک وہ تمام مسلمانوں کے متفق امیر رہے اور اللہ تعالیٰ نے سورہ حدید میں جہاں صحابہ کی دو قسمیں فرمائیں مومنین منفقین مقاتلین قبل فتح مکہ اور بعد فتح مکہ اور پھر دونوں فریق کے بارے میں فرمایا کلا وعد اللہ الحسنی سب سے اللہ نے بھلائی کا وعدہ فرمایا حسنٰی سے مراد جنت ہے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا قطعی جنتی ہیں ان کی شان اقدس میں گستاخی اور بے ادبی کرنا اللہ جل شانہ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کو ایذا دینا ہے اسی طرح حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا قطعی جنتی ہیں، حضور کی بنات مکرمات اور ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنھن کو تمام صحابیات پر فضیلت ہے اور یہ سب اہل بیت میں داخل ہیں ان کی طہارت کی گواہی قرآن عظیم نے دی ہے

حضرات حسنین کریمین رضی اللہ عنہما یقیناً اعلیٰ درجہ کے شہداء کرام سے ہیں ان میں سے کسی کی شہادت کا انکار گمراہی، بد دینی اور دین و دنیا کا نقصان ہے

اہل بیت کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم مقتدایان اہل سنت ہیں جو ان سے محبت نہ رکھے مردود ملعون وخارجی ہے یزید پلید فاسق وفاجر مرتکب کبائر تھا بعض لوگ غلو و افراط کیوجہ سے اسکی شان ومنزلت بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں چونکہ وہ مسلمانوں کی اکثریت کی بنا پر امیر مقرر ہوا تھا

امام حسین پر ضروری تھا کی انکی اطاعت کرتے یہ قول وعقیدت سراسر باطل ہے اور مسلک اہل سنت کے بالکل خلاف ہے ہماری رائے میں یزید مبغوض ترین انسان تھا اس بد بخت نے جو کا رہائے بدسر انجام دیئے ہیں امت رسول میں سے کسی سے نہیں ہو سکے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اور ہمارے احباب کو اہل بیت اور انکے نیک خواہوں کے زمرے میں رکھے اور دنیا و آخرت میں اہل بیت کے مشرب و مسلک پر رکھے (آمین)

**بحرمة النبی و آلہ الا مجادمن ودست و دامان آل رسول (تکمیل الایمان ملخصاً)**

**ولایت**

ولایت ایک قرب خاص ہے کہ مولیٰ عزوجل اپنے برگزیدہ بندوں کو اپنے فضل وکرم سے عطا فرماتا ہے ولایت بے علم کو نہیں ملتی خواہ علم بطور ظاہر حاصل کیا ہو یا اس مرتبہ پر پہنچنے سے پیشتر اللہ عزوجل نے اس پر علوم منکشف کر دیئے ہوں جسے عرف میں علم لدنی کہا جاتا ہے احکام شرعیہ کی پابندی سے کوئی ولی کیسا ہی عظیم ہو سوائے کسی عذر شرعی کے سبکدوش نہیں ہو سکتا۔

اولیائے کرام کو اللہ عزوجل نے بہت بڑی طاقت دی ہے ان میں جو اصحاب خدمت ہیں ان کو تصرف واختیار دیا جاتا ہے یہ حضرات نبی کریم ﷺ کے سچے نائب ہیں انکو تصرفات و اختیارات حضور کی نیابت میں ہی ملتے ہیں ان پر علوم غیبیہ منکشف ہوتے ہیں ان میں سے بہت کو لوح محفوظ کے مندرجات پر اطلاع دی جاتی ہے

لوح محفوظ است پیش اولیا
آنچہ محفوظ است محفوظ از خطا

مگر یہ سب کچھ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطہ وعطا سے ہے

بے ان کے واسطے خدا کچھ عطا کرے
حاشا غلط غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

کرامت اولیا حق ہیں ان کا منکر گمراہ ہے

